# الرسالہ
# Al-Risala


زیر سرپرستی
مولانا وحیدالدین خان
صدر اسلامی مرکز


اگر تم خدا کو پانا چاہتے ہو
تو سب سے پہلے
اپنے آپ کو کھونے کی کوشش کرو۔


دسمبر ۱۹۹۳ شمارہ ۲۰۵

Rs. 6

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الرسالہ

اردو، ہندی اور انگریزی میں شائع ہونے والا اسلامی مرکز کا ترجمان

دسمبر ۱۹۹۴، شمارہ ۲۰۵



## اہم اعلان

بمبئی میں علماء کنونشن جو ماہ نومبر میں طے تھا۔ بعض ناگزیر وجوہات کی وجہ سے مزید کچھ عرصہ کے لیے موخر کر دیا گیا ہے۔ اس سلسلہ میں دوسری اطلاع آئندہ اشاعتوں میں ملاحظہ فرمائیں۔


AL-RISALA (Urdu) Monthly
1, Nizamuddin West Market, New Delhi -110 013, Tel. 4611128, 4697333
Fax: 91-11-4697333
Single Copy Rs. 6 □ Annual Subscription Rs. 70/$25 (Air-mail)

# لاعیش الا عیش الآخرۃ

قرآن میں مختلف انداز سے جنت کی راحتوں سے بھری ہوئی زندگی کا تعارف کرایا گیا ہے۔ ایک مقام پر جنت کی نعمتوں کا ذکر کرتے ہوئے کہا گیا ہے : نعم الثواب وحسنت مرتفقا (وہ کیسا اچھا انعام ہے اور کیسی اچھی رہنے کی جگہ) الکہف ۳۱

ہر آدمی خوشی اور آرام کی زندگی چاہتا ہے۔ وہ دیکھتا ہے کہ دنیا میں ہر طرف خوشی اور آرام کے سامان پھیلے ہوئے ہیں۔ وہ اپنی پوری طاقت ان چیزوں کو حاصل کرنے میں لگا دیتا ہے۔ مگر جب وہ ان چیزوں کو حاصل کر لیتا ہے تو اس پر ایک نئی حقیقت منکشف ہوتی ہے۔ اب وہ جانتا ہے کہ راحت کے ہر قسم کے سامان کے باوجود وہ راحت کی زندگی سے محروم ہے۔ اس دنیا میں آدمی کو سامانِ راحت کو تلاش کرنے کی خوشی تو ملتی ہے مگر سامانِ راحت سے متمتع ہونے کی خوشی کسی کو حاصل نہیں ہوتی۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ موجودہ دنیا میں راحت کا صرف تعارف ہے، راحت سے تمتع (enjoyment) موجودہ دنیا میں کسی کے لیے ممکن نہیں۔ راحت سے متمتع ہونے کے لیے ایک کامل دنیا درکار ہے۔ موجودہ دنیا ایک ناقص دنیا ہے، اس لیے یہ ممکن ہی نہیں کہ کوئی شخص یہاں راحت سے متمتع ہو سکے۔

آدمی کے اس مطلوب کو پانے کا مقام صرف آخرت ہے۔ آخرت ایک کامل دنیا ہوگی۔ وہاں راحت کے تمام سامان اپنی آخری معیاری صورت میں فراہم کیے جائیں گے۔ یہ دنیا وقتی نہیں ہوگی بلکہ ابدی ہوگی۔ اسی کے ساتھ خود انسان کی وہ تمام محدودیتیں (limitations) ختم کر دی جائیں گی جو سامانِ راحت سے حقیقی تمتع میں رکاوٹ بن جاتی ہیں۔ ان انتظامات کے بعد پہلی بار انسان کے لیے یہ ممکن ہو جائے گا کہ وہ اپنی پسند کی زندگی کو بھرپور طور پر پا سکے۔

آخرت کے لیے عمل کرنا اس شخص کے لیے ممکن ہوتا ہے جو حقائقِ مادی کے بجائے حقائقِ معنوی کو اہمیت دے۔ جو دکھائی دینے والی چیزوں سے گزر کر نہ دکھائی دینے والی چیزوں میں جی لگائے۔ جو آج کے فائدے کے مقابلہ میں کل کے فائدہ کو ترجیح دے۔ جو اپنی ذات میں گم ہونے کے بجائے خدا میں گم ہو جائے۔

# انسان جاگ اٹھا

۲۴ جنوری ۱۹۹۳ کو میں جبل پور میں تھا۔ یہاں ناگپور کے جناب عبد السلام اکبانی (پیدائش ۱۹۴۷) سے ملاقات ہوئی۔ انھوں نے اپنا ایک ذاتی واقعہ بیان کیا جس میں بہت بڑا سبق ہے۔

عبد السلام اکبانی صاحب (Tel. 0712-41241) نے ۱۹۹۰ میں ناگپور کے ایک ہندو پربھاکر ہزارے سے ۶ لاکھ روپے میں ایک زمین کی خریداری کا معاملہ کیا۔ طے ہوا کہ عبد السلام صاحب بطور ایڈوانس ۲ لاکھ روپیے مالک کو دے دیں گے۔ چھ ماہ بعد رجسٹری ہوگی اور اسی وقت بقیہ رقم ادا کردی جائے گی۔ دو مہینے کے بعد مالکِ زمین نے کچھ وجہ بتا کر دو لاکھ روپے اور وصول کرلیا۔ اب مالکِ زمین کے ہاتھ میں چار لاکھ روپے آگیا۔ اس درمیان میں زمین کی قیمت بڑھ گئی۔ اس کے بعد مالک زمین کا ارادہ بدل گیا۔

چھ مہینے کے بعد عبد السلام صاحب نے مالک زمین سے کہا کہ اب مقرر وقت پورا ہوگیا ہے اب زمین کی رجسٹری کرادو۔ مگر وہ حیلے والی باتیں کرنے لگا۔ اس نے کہا کہ ابھی ہمارا ارادہ رجسٹری کرنے کا نہیں ہے۔ اس طرح وہ برابر رجسٹری کے معاملہ کو ٹالتا رہا۔ اس کے ذہن میں یہ تھا کہ عبد السلام صاحب کا چار لاکھ روپے تو میرے پاس موجود ہی ہے۔ زیادہ سے زیادہ وہ عدالت میں میرے خلاف کیس کریں گے۔ میں مقدمات کا ماہر ہوں۔ ان کو عدالت میں دوڑاتا رہوں گا۔ آخر کار وہ مجبور ہو کر میری شرطوں پر صلح کریں گے۔

ایک روز عبد السلام صاحب مسٹر ہزارے کے یہاں پہنچے۔ اس وقت وہاں ان کے سسر مسٹر ساورکر بھی موجود تھے۔ ان کا آر ایس ایس سے گہرا تعلق تھا۔ مسٹر ساورکر نے کچھ دل خراش باتیں کہیں۔ آخر میں یہ کہا کہ آپ کیا کرسکتے ہو۔ آپ یہی کروگے کہ ہمارے خلاف کورٹ میں جاؤ گے۔ اور اگر آپ نے ایسا کیا تو ہم آپ کی چپلیں گھسوا دیں گے۔

عبد السلام صاحب نے کہا کہ آپ میری چپلیں جب گھسواؤ گے جب کہ میں کورٹ میں جاؤں۔ مگر میں کورٹ میں جاؤں گا ہی نہیں۔ پھر آپ کیسے میری چپلیں گھسواؤ گے۔ مسٹر ساورکر نے کہا کہ پھر آپ کیا کریں گے۔ عبد السلام صاحب نے کہا کہ میں خود آپ کو ثالث بناؤں گا۔ ایک

طرف آپ کا داماد ہے۔ دوسری طرف آپ کا یہ بھتیجا ہے۔ اب آپ کو جو ٹھیک لگے اس کا فیصلہ کر دو۔

مسٹر ساورکر کی بیوی اندر بیٹھی ہوئی اس گفتگو کو سن رہی تھی۔ اس نے اشارہ سے مسٹر ساورکر کو بلایا۔ اندر کچھ باتیں ہوئیں۔ اس کے بعد مسٹر ساورکر باہر آئے تو وہ بدلے ہوئے تھے۔ اتنے میں مسٹر ساورکر کی بیوی اندر سے چائے لے کر آ گئی۔ مسٹر ساورچپ چاپ چائے پیتے رہے۔ اس کے بعد کہا کہ اچھا آپ کل آجائیے۔ ہم کل ہی آپ کا فیصلہ کرا دیتے ہیں۔ اگلے دن عبدالسلام صاحب وہاں گئے تو مسٹر ساورکر خود اپنی گاڑی پر لے کر انھیں رجسٹرار آفس گئے۔ وہ اثر رسوخ والے آدمی تھے۔ چنانچہ انھوں نے کوشش کر کے اسی دن زمین کی رجسٹری کرادی۔ عبدالسلام صاحب نے صرف طے شدہ رقم ادا کی۔

اس کے بعد مسٹر ساورکر کا یہ حال ہوا کہ جب بھی وہ سڑک پر ملتے تو گاڑی روک کر عبدالسلام صاحب کو حسب قاعدہ دونوں ہاتھ جوڑ کر سلام کرتے اور خیریت پوچھتے۔ ایک روز عبدالسلام صاحب اپنے کسی کام سے ہاؤسنگ فائنینس بورڈ کے دفتر میں گئے۔ اتفاق سے وہاں مسٹر ساورکر بھی موجود تھے۔ مسٹر ساورکر نے جب عبدالسلام صاحب کو دیکھا تو بورڈ کے ڈائرکٹر سے ان کا تعارف کراتے ہوئے کہا : میں نے مسلمان تو بہت دیکھے مگر بڈھے آدمی کا جوان باپ ایک ہی بار دیکھا۔ اور وہ یہ عبدالسلام ہے۔ اس نے میرے کو بہت بڑا سبق سکھایا ہے۔ اس نے مجھے بتایا کہ آدمی اگر کسی سے مقدمہ نہ لڑے تو کورٹ میں اس کی چپلیں بھی گھسنے والی نہیں ہیں۔

مسٹر ساورکر اگرچہ آر ایس ایس سے تعلق رکھتے تھے۔ لیکن اس سے پہلے وہ ایک انسان تھے۔ عبدالسلام صاحب نے ان سے جب یہ کہا کہ میں آپ کا بھتیجا ہوں اور یہ آپ کا داماد ہے۔ آپ خود ہی ثالث بن کر دونوں کے درمیان فیصلہ کر دو، تو انھوں نے اپنے اس قول سے مسٹر ساورکر کے "انسان" کو جگا دیا۔ اور جب کسی کے اندر کا انسان جاگ اٹھے تو وہ ہمیشہ انصاف ہی کا فیصلہ کرتا ہے۔ کسی کا انسان ظلم اور بے انصافی کا فیصلہ کرنے پر قادر نہیں۔

# ایک تشریح

مشہور حدیث کے مطابق، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے جو شخص کسی منکر کو دیکھے تو وہ اس کو اپنے ہاتھ سے بدل دے۔ اگر اس کی استطاعت نہ ہو تو زبان سے اس کو برا کہے۔ اور اگر اس کی استطاعت بھی نہ ہو تو دل میں اس کو برا سمجھے، اور یہ سب سے کمزور ایمان ہے۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ برائی پر صبر کرنا رخصت کی بات ہے، وہ مومن کے لیے عزیمت یا اعلیٰ درجہ کی پسندیدہ بات نہیں۔

دوسری طرف قرآن میں ایک سے زیادہ مقام پر فرمایا گیا ہے کہ صبر کرو، کیوں کہ صبر کرنا عزیمت کی بات ہے۔ وہ اولوالعزم پیغمبروں کا طریقہ ہے (الاحقاف ۳۵) یہ دونوں باتیں بظاہر ایک دوسرے سے ٹکراتی ہیں۔ پھر ان کے درمیان تطبیق کیا ہے۔

اصل یہ ہے کہ دونوں حکم الگ الگ موقع کے لیے ہیں۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی جو حدیث ہے، اس کا تعلق مسلم سوسائٹی سے ہے۔ اور صبر کی مذکورہ آیتوں کا تعلق غیر مسلموں میں دعوت و تبلیغ سے۔ دونوں حکموں کا محل ایک دوسرے سے جدا ہے۔

مسلم معاشرہ کی داخلی اصلاح کے لیے یہ مطلوب ہے کہ ہر مسلمان کے اندر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی اسپرٹ موجود ہو۔ ایک مسلمان دوسرے مسلمان پر زیادتی کرے تو پورا معاشرہ اس کا سخت نوٹس لے۔ لوگ ظالم کا ہاتھ پکڑنے کے لیے دوڑیں۔ زبان سے اس کی مذمت کریں۔ اور بالفرض کوئی مسلمان ایسا کرنے کی حالت میں نہ ہو تو اس قسم کا واقعہ دیکھ کر اس کے دل میں سخت کراہت پیدا ہونی چاہیے۔ اگر یہ بھی نہ ہو تو ایسے آدمی کا ایمان ہی مشتبہ ہو جائے گا۔

مگر جہاں تک دعوت کے عمومی کام کا تعلق ہے، اس میں عزیمت یہی ہے کہ صبر کیا جائے۔ یہاں مدعو کی زیادتیوں پر صبر کرنا لازمی طور پر ضروری ہے۔ اگر مدعو کی زیادتیوں پر صبر نہ کیا جائے تو داعی اور مدعو کے درمیان وہ معتدل فضا ہی نہیں بنے گی جو دعوتی عمل کی صحیح انجام دہی کے لیے ضروری ہے۔

# قرآنی ہدایت

قرآن میں اہل ایمان کو حکم دیا گیا ہے کہ اللہ کے سوا جن کو لوگ پکارتے ہیں ان کو تم برا نہ کہو۔ ورنہ یہ لوگ حد سے گزر کر بے علمی کی بنا پر اللہ کو برا کہنے لگیں گے۔ اسی طرح ہم نے ہر گروہ کی نظر میں اس کے عمل کو خوش نما بنا دیا ہے (الانعام ۱۰۹)

لوگوں نے اللہ کے سوا جو معبود بنائے ہیں، ایک توحید پرست اگر ان میں سے کسی معبود کو برا کہے تو اپنے خیال کے مطابق وہ ایک بری چیز کو برا کہہ رہا ہوگا۔ لیکن دوسرے لوگ چونکہ اس کو معبود برحق فرض کیے ہوئے ہیں اس لیے وہ بھڑک اٹھیں گے اور جھوٹے معبود کی حمایت میں سچے معبود کو برا کہنا شروع کر دیں گے۔

اس سے اجتماعی معاملات میں اسلام کا ایک اصول معلوم ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ اجتماعی زندگی میں مومن کو ایسا نہیں کرنا ہے کہ ایک عمل اگر قانونی اعتبار سے درست ہے تو اس کو وہ فوراً کر گزرے۔ بلکہ اس کو یہ بھی دیکھنا ہے کہ دوسروں کی طرف سے اس کا کیا رد عمل سامنے آئے گا۔ اگر دوسروں کی طرف سے برا رد عمل سامنے آنے والا ہو تو مومن پر لازم ہے کہ ایسے عمل سے مکمل پرہیز کرے۔

اس قرآنی حکم کی روشنی میں دیکھا جائے تو انڈیا کے مسلمانوں نے بار بار اس کے خلاف کیا ہے۔ مثلاً ۱۹۴۷ کے بعد مسلمانوں نے مسلم یونی ورسٹی کے مسئلہ پر احتجاجی تحریک چلائی۔ اپنے نزدیک وہ اپنے ایک دستوری حق کے لیے لڑ رہے تھے۔ مگر انتہا پسند ہندوؤں نے اپنے ذہن کے مطابق اس کو یہ حیثیت دی کہ مسلمان دوبارہ یہاں ایک منی پاکستان بنانا چاہتا ہے۔ مسلمانوں نے شاہ بانو کے معاملہ میں احتجاجی تحریک چلائی۔ وہ سادہ طور پر سمجھتے تھے کہ وہ مداخلت فی الدین کے خلاف تحریک چلا رہے ہیں مگر ہندو انتہا پسندوں نے اپنے ذہن کے مطابق، اس کا یہ مطلب سمجھا کہ مسلمان اس ملک میں ایک ایسے امتیازی گروہ کی حیثیت سے رہنا چاہتے ہیں جن کو یہ حق ہو کہ وہ جب چاہیں عدالتی حکم کو ماننے سے انکار کر دیں۔

اسلامی عمل وہ ہے جس کا نقشہ نتیجہ کو سامنے رکھ کر بنایا گیا ہو۔

# احیاء ملت

احیاء امت کا کام اصلاً احیاء افراد کا کام ہے۔ یہ کام اسٹیج کی تقریروں اور جلسہ جلوس کے ہنگاموں کے ذریعہ نہیں ہو سکتا۔ اور نہ اس کو جماعتی اور تنظیمی ڈھانچہ بنا کر حاصل کیا جا سکتا ہے۔ اس کام کے لیے خاموش قسم کی فکری مہم درکار ہے جس کو موثر ترین سطح پر اٹھایا جائے اور اس کو ہر طرف سے یکسو ہو کر مسلسل چلایا جاتا رہے۔ یہاں تک کہ لوگوں کے اندر مطلوبہ ذہنی انقلاب آجائے۔ امت میں نئی سوچ اور نیا مزاج رکھنے والے افراد پیدا ہو جائیں۔

یہ افراد وہ ہیں جو اسلام کو از سر نو دریافت کریں۔ جن کی معرفت اتنی بڑھے کہ براہ راست خدا سے ان کا اتصال قائم ہو جائے۔ صبح و شام ان کو رزق رب ملنے لگے۔ پوری دنیا ان کے لیے ایمانی غذا کا دستر خوان بن جائے۔ آخرت کا استحضار ان کے اوپر اتنا طاری ہو گویا کہ وہ جنت اور جہنم کو دیکھ رہے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ نکلے کہ ان کی زندگی عمل صالح کا نمونہ بن جائے۔ وہ اس احساس کے ساتھ بولیں کہ ان کے الفاظ انسانوں تک پہنچنے سے پہلے خدا تک پہنچ رہے ہیں۔ وہ جو کچھ کریں یہ سوچ کر کریں کہ وہ اپنے ہر عمل کے لیے مالک کائنات کے سامنے جواب دہ ہیں۔ ان کا ایک شخص جب دوسرے شخص کے ساتھ معاملہ کرے تو اس کو نظر آرہا ہو کہ ان کے ساتھ ایک تیسرا بھی شریک ہے اور وہ اللہ ہے۔

ایمان کے اثر سے ان کا شعور اس طرح جاگ اٹھے کہ وہ چیزوں کو ویسا ہی دیکھنے لگیں جیسا کہ وہ فی الواقع ہیں۔ وہ دلیل اور مغالطہ کے درمیان تمیز کرنے لگیں۔ وہ شعوری طور پر جان لیں کہ کب دو چیزوں میں ظاہری مشابہت کے باوجود فرق ہوتا ہے اور کب دو چیزوں میں ظاہری فرق کے باوجود مشابہت۔ وہ عسر کے حالات میں یسر کے سرے کو پالیں۔ وہ اس حقیقت کا ادراک کر لیں کہ مومن بننے کے بعد ان کی حیثیت داعی کی ہو چکی ہے اور بقیہ لوگوں کی حیثیت مدعو کی۔ اور جہاں دو گروہوں کے درمیان داعی اور مدعو کی نسبت قائم ہو جائے وہاں سارا معاملہ یک طرفہ ہو جاتا ہے۔ کیونکہ مدعو کے اوپر داعی کا کوئی حق نہیں، اس کی صرف ذمہ داریاں ہی ذمہ داریاں ہیں جن کو اسے آخری حد تک ادا کرنا ہے اور ان کو ادا کرتے ہوئے اسے اپنے رب تک پہنچ جانا ہے۔

# دعوہ کلچر

اسلامی کلچر حقیقۃً دعوہ کلچر ہے۔ مگر موجودہ زمانہ کے مسلمانوں نے اسلام کو گن کلچر کے ہم معنی بنا دیا ہے۔ یہ بلاشبہ سب سے بڑا جرم ہے جو موجودہ زمانہ کے کچھ نام نہاد انقلابی مفکرین کی رہنمائی میں مسلمانوں کا ایک طبقہ انجام دے رہا ہے۔ اللہ چاہتا ہے کہ مسلمان اقوام عالم کے اوپر رحمت کی بارش برسائیں۔ مگر وہ اقوام عالم کے اوپر آگ کی بارش برسانے والے بنے ہوئے ہیں۔ اس قسم کا عمل خواہ کتنا ہی زیادہ اسلام کے نام پر کیا جائے وہ بلاشبہ باطل ہے، وہ خدا کے منصوبہ کے سراسر خلاف ہے۔

یہ دنیا کیا ہے۔ دنیا جنتی انسانوں کی انتخاب گاہ ہے۔ قیامت سے پہلے کے مرحلہ میں جنتی انسانوں کا انتخاب کیا جا رہا ہے، قیامت کے بعد کے مرحلہ میں جنتی انسانوں کو جنت کی ابدی آرامگاہوں میں بسایا جائے گا۔ یہ حقیقت قرآن میں آخری حد تک واضح ہے، بشرطیکہ آدمی سنجیدگی کے ساتھ قرآن پر غور کرے۔

قرآن بتاتا ہے کہ زمین و آسمان اس لیے بنائے گئے ہیں تاکہ اولوالالباب اس کو دیکھ کر آیات خداوندی کا ادراک کر سکیں (آل عمران ۱۹۱-۱۹۰) انسان کو اس لیے تخلیق کیا گیا ہے تاکہ امتحانی حالات میں ڈال کر یہ دیکھا جائے کہ ان میں سے کون ہے جو جنت کی نفیس فضاؤں میں بسائے جانے کے لائق ہے (الملک ۲) اللہ کے پیغمبر اس لیے بھیجے گئے تاکہ وہ انسانوں کو ہدایت کا وہ راستہ بتائیں جو انھیں جنت میں لے جانے والا ہے (ابراہیم ۱)

زمین و آسمان کی کائنات اس لیے پھیلائی گئی ہے کہ انسان اس کو دیکھ کر خدا کی بے پناہ کبریائی کو محسوس کرے، وہ خدا کے عظمت وجلال کے احساس سے کانپ اٹھے۔ دنیا میں رنگ اور خوشبو اور راحت اور معنویت کا سیلاب اس لیے بہایا گیا ہے کہ آدمی ان کے اندر خدا کی عنایتوں کو دیکھے، وہ ہمہ تن خدا کی رحمتوں کا طلب گار بن جائے۔ حق کے داعی اس لیے کھڑے کیے گئے ہیں تاکہ ان کا اعتراف کرکے آدمی صاحب معرفت ہونے کا ثبوت دے، وہ حق کی حمایت کرکے خدا کے خصوصی بندوں میں شامل ہو جائے۔ اس مزاج کے تحت جو کلچر بنتا ہے وہ دعوہ کلچر ہوتا ہے نہ کہ گن کلچر۔

# بولنا، چپ رہنا

ایک بار ایک سینیر صحافی نے پبلک سکٹر کمپنیوں کے تعلقات عامہ کے افسروں سے پریس کے رول کے موضوع پر خطاب کیا۔ ان سے سوال کیا گیا کہ کیا وجہ ہے کہ بیرونی اخبارات میں ہندستان کے بارہ میں بہت کم خبریں شائع ہوتی ہیں۔ البتہ ہندستان کے چھوٹے چھوٹے واقعات کو جن سے اس کی بدنامی ہوتی ہے، بہت اچھالا جاتا ہے۔

صحافی نے کہا کہ اس کا جواب بہت آسان ہے۔ اس دنیا میں صرف طاقت ور لوگوں کو عزت اور نیک نامی ملتی ہے، ان لوگوں کو نہیں جو آپس میں لڑتے رہتے ہیں۔ انھوں نے مثال دیتے ہوئے کہا کہ یہ دیکھا گیا ہے کہ اگر پانچ جاپانیوں کا کوئی وفد کہیں جاتا ہے تو ملاقات کے وقت صرف ایک آدمی بولتا ہے۔ اور باقی افراد سر ہلا ہلا کر اس کی تائید کرتے ہیں۔ اس کے برعکس اگر پانچ ہندستانی افراد کہیں جاتے ہیں تو وفد کا سربراہ جب بولنا شروع کرتا ہے تو باقی چار افراد اس کو بیچ بیچ میں ٹوکتے ہیں، وہ اس کی تردید کرتے رہتے ہیں (چندر کانت سروانا، جنرل منیجر بی ایچ ای ایل، مستقبل، نئی دہلی)

بولنا بلاشبہ ایک ضروری کام ہے۔ مگر بہت سے لوگوں کو چپ ہونا پڑتا ہے، اس کے بعد ہی ایک شخص کو موقع ملتا ہے کہ وہ بولے۔ جنھیں چپ رہنا ہے، اگر وہ چپ نہ ہوں تو جس کو بولنا ہے وہ بھی بولنے کا کام نہ کر سکے گا۔

کیا وجہ ہے کہ لوگ زیادہ بولتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ لوگ سوچے بغیر بولنا چاہتے ہیں۔ سوچنا ایک محنت ہے، آدمی محنت کرنا نہیں چاہتا، اس لیے وہ ایسا کرتا ہے کہ جو خیال دماغ میں آیا، فوراً اس کو زبان سے اگل دیا۔ آدمی اگر بولنے سے پہلے سوچے تو وہ بیش تر حالات میں بولنے سے رک جائے۔

حقیقت یہ ہے کہ بولنے سے زیادہ بڑا کام سننا ہے۔ آدمی کو چاہیے کہ وہ لوگوں کا کلام سنے۔ اس پر غور کرے۔ اس کو اچھی طرح ہضم کرے۔ اس کے بعد جب ضرورت ہو تو بولے۔ بولنے والے کے لیے بھی بولنا اس وقت درست ہے جب کہ سننے والے لوگ سننے کے لیے تیار ہوں۔

بولنے والے کو چاہیے کہ اپنی بات کا مخاطب سب سے پہلے خود اپنے آپ کو بنائے۔ وہ اچھی طرح جانچے کہ جو بات وہ کہنے جا رہا ہے کیا واقعی وہ کوئی کہنے کی بات ہے۔ اگر وہ کہنے کے قابل بات ہو تو کہے ورنہ چپ رہے۔

بولنے والے کو یہ بھی سوچنا چاہیے کہ اس کا بولنا کسی کی بات میں خلل ڈالنے کا سبب تو نہیں بن رہا ہے۔ اکثر لوگوں کا حال یہ ہے کہ اگر ان کے ذہن میں کوئی خیال رینگ گیا تو وہ فوراً ہی اس کو اگلنا شروع کر دیں گے۔ وہ یہ سوچنے کی زحمت گوارا نہیں کرتے کہ ان کا خیال کیا اظہار کے قابل ہے یا نہیں۔

اظہار کے قابل بات کا بھی ہر حال میں اظہار کرنا ضروری نہیں۔ اگر ایک شخص بول رہا ہے اور آپ کا اظہار خیال اس کی بات میں صرف خلل ڈالنے کے ہم معنی بننے والا ہے تو ایسی حالت میں فرض کے درجہ میں ضروری ہو جاتا ہے کہ آدمی چپ رہے۔ ایسے موقع پر چپ رہنا ایک خدمت ہے اور بولنا محض خلل اندازی۔

درست اور مفید بولنا یہ ہے کہ آدمی بولنے سے پہلے چپ ہونے کی صلاحیت کا ثبوت دے۔ وہ دوسروں کو سنانے سے پہلے خود اپنے آپ کو اپنی بات کا مخاطب بنائے۔

بولنے سے پہلے چپ ہونے کا مطلب کیا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ آدمی پہلے اپنی بات پر غور کرے۔ وہ اس کے موافق اور مخالف پہلوؤں کا جائزہ لے۔ وہ اس سے متعلق ضروری معلومات حاصل کرے۔ اپنی بات پر یقین کر لینے سے پہلے وہ اپنی بات کی تحقیق کرے۔ وہ دوسروں کی سوچ اور اپنی سوچ میں تقابل کرے اور دیکھے کہ کیا واقعی اس کے پاس ایسے طاقت ور دلائل ہیں جو دوسروں کو مطمئن کر سکیں۔

بولنا برائے بولنا اس دنیا میں کوئی چیز نہیں۔ بولنا وہی بولنا ہے جس سے کوئی واقعی مقصد پورا ہوتا ہو۔ اور ایسا بولنا کسی شخص کے لیے صرف اس وقت ممکن ہوتا ہے جب کہ ۱۰ منٹ بولنے کے لیے اس نے اس سے پہلے دس گھنٹہ اس پر غور کیا ہو۔

# قول سدید

یا ایھا الذین آمنوا اتقوا اللہ وقولوا قولاً سدیدا۔ یصلح لکم اعمالکم ویغفر لکم ذنوبکم ومن یطع اللہ ورسولہ فقد فاز فوزاً عظیما (۳۳/۷۰-۷۱)

اے ایمان والو، اللہ سے ڈرو اور درست بات کہو۔ اللہ تمہارے اعمال کو درست کر دے گا اور تمہارے گناہوں کو بخش دے گا۔ اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے اس نے بڑی کامیابی حاصل کی۔

قرآن کی اس آیت میں اہل ایمان کو قول سدید کا حکم دیا گیا ہے۔ قول سدید کا مطلب ہے درست بات، ٹھیک بات۔ دوسرے لفظوں میں مطابق واقعہ بات۔ یعنی کوئی معاملہ جیسا ہے ٹھیک ویسا ہی اس کو بیان کرنا۔ بتایا گیا ہے کہ اگر تم نے قول سدید کا اہتمام کیا تو تمہارے اعمال درست ہو جائیں گے اور تم اللہ کی مدد سے کامیاب رہو گے۔

موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کے تمام معاملات بگڑے ہوئے ہیں۔ اس کا ایک بنیادی سبب یہ ہے کہ ان کے یہاں قول سدید کا اہتمام باقی نہیں رہا۔ موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کے درمیان ایسے رہنما اٹھے جو یا تو شاعر تھے یا خطیب یا انشا پرداز، اور شاعر اور خطیب اور انشا پرداز کی خصوصیت ہی یہ ہے کہ وہ غیر سدید انداز میں کلام کرتا ہے۔

مثال کے طور پر اقبال (۱۸۷۷-۱۹۳۸) کو مسلمانوں کے درمیان "مفکر اسلام" کا درجہ حاصل ہے۔ موجودہ مسلمانوں پر غالباً سب سے زیادہ اثر اقبال کا ہوا ہے۔ اقبال بنیادی طور پر شاعر تھے۔ اس لیے ان کا بیشتر کلام قول غیر سدید کا نمونہ ہے۔ چنانچہ اس نے مسلمانوں کے ذہن کو، قرآن کے الفاظ میں، غیر اصلاح یافتہ ذہن بنا دیا ہے۔ اور قرآن کے مطابق غیر اصلاح یافتہ ذہن کے لیے اس دنیا میں کامیابی نہیں۔

مثال کے طور پر اقبال کا ایک شعر ہے جو مسلمانوں کے درمیان بہت زیادہ مقبول ہوا ہے۔ اس میں وہ موجودہ مسلمانوں کے بارہ میں کہتے ہیں:

آج بھی ہو جو براہیم کا ایماں پیدا　　آگ کر سکتی ہے انداز گلستاں پیدا

یہ شعر سراسر سداد قول کے خلاف ہے۔ اس میں درست گفتاری کی صفت نہیں پائی جاتی۔ اور جس قول میں درست گفتاری کی صفت نہ ہو اس سے درست عمل کا ظہور کسی بھی حال میں ممکن نہیں۔

یہ صحیح ہے کہ حضرت ابراہیم کے لیے آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ مگر وہ نبوت کا معاملہ تھا۔ وہ سادہ معنوں میں صرف ایمان کا معاملہ نہ تھا۔ پیغمبر کے لیے اللہ تعالیٰ کی یہ سنت ہے کہ مدعو کے مقابلہ میں اس کی کامل حفاظت کی جائے تاکہ وہ ان کے اوپر اتمام حجت کی حد تک دعوت کا کام کر سکے۔ حضرت ابراہیم کے لیے آگ کا معاملہ اس سنت الٰہی سے تعلق رکھتا تھا۔ جب مخالفین نے آپ کو آگ میں پھینک دیا اور آگ آپ کے اوپر ٹھنڈی ہوگئی تو اس کا ٹھنڈا ہونا مذکورہ شعر کے مطابق "ایمان" کے زور پر نہ تھا بلکہ خدا کے مخصوص حکم کی بنا پر تھا۔ چنانچہ قرآن میں اس کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد ہوا ہے: قلنا یا نار کونی بردا وسلاما علی ابراہیم۔

جس چیز کا تعلق خدا کے خصوصی حکم سے تھا اس کا تعلق اس شعر میں ایمان سے جوڑ دیا گیا ہے۔ اس کی وجہ سے ساری بات بدل گئی۔ اس معاملہ کا صحیح تصور آدمی کو خدا کی قدرت کی طرف متوجہ کرتا ہے۔ جب کہ مذکورہ شاعرانہ تصور آدمی کے اندر جھوٹا بھرم پیدا کرکے اس کو بے معنی ٹکراؤ کی طرف لے جاتا ہے۔

اقبال نے حضرت ابراہیم کے معاملہ کو ایمان کا معاملہ بتا کر مسلمانوں کے اندر یہ ذہن بنایا کہ ایمان کو لے کر اگر تم آگ میں کود پڑو تو آگ تمہارے لیے گلزار ہو جائے گی۔ بھڑکتے ہوئے شعلے تمہارے ایمان کے زور پر ٹھنڈے پڑ جائیں گے۔

اس غلط سوچ کا یہ نتیجہ ہے کہ مسلمان آج بار بار "آگ" میں کود رہے ہیں۔ مزید یہ کہ جب آگ انھیں جلاتی ہے تو اپنے غلط ذہن کی بنا پر وہ دوبارہ اس کو دشمنوں کے خانہ میں ڈال دیتے ہیں۔ حالانکہ اس کو انھیں اپنی اور اپنے رہنماؤں کی نادانی کے خانہ میں ڈالنا چاہیے۔ ایسے ہر تجربہ کو انھیں فریاد کا مسئلہ بنانے کے بجائے نصیحت کا مسئلہ بنانا چاہیے۔ فریاد سے جھنجلاہٹ پیدا ہوتی ہے اور نصیحت سے اصلاح۔

# بے اصل

یہود اپنے بارہ میں یہ سمجھنے لگے تھے کہ وہ پیغمبروں کی اولاد ہیں۔ جنت ان کے لیے لکھ دی گئی ہے۔ وہ تمام قوموں میں سب سے افضل ہیں۔ ان کا یہ حق ہے کہ وہ دوسروں کے اوپر حکومت کریں۔ یہ احساس ایک قسم کا مصنوعی غلاف بن کر ان کے ذہن پر چھا گیا۔ ان کی یہ فطری صلاحیت آخری حد تک بجھ گئی کہ وہ کسی حق کو بے لاگ طور پر دیکھیں اور کھلے ذہن کے تحت اس کا اعتراف کریں۔

یہی حال یہود کے بعد دوسری قوموں کا بھی ہو سکتا ہے۔ عین ممکن ہے کہ بعد کی قوم دوبارہ گراوٹ میں مبتلا ہو۔ اور اسی طرح فخر کی نفسیات کی شکار ہو جائے۔ وہ اپنے کو تمام قوموں سے برتر سمجھنے لگے۔ اس کا خیال یہ ہو جائے کہ اس کے لیے جنت میں داخلہ یقینی ہے۔ وہ اس لیے پیدا کی گئی ہے کہ وہ تمام دنیا کے لوگوں پر حکمراں بنے۔

اس قسم کے احساسات انتہائی بے اصل ہیں۔ وہ انسانی فطرت سے آخری حد تک غیر مطابق ہیں۔ جو گروہ اس قسم کے احساسات میں جینے لگے اس کے دل و دماغ پر ایک مصنوعی پردہ پڑ جائے گا۔ اس کی فطری صلاحیتیں مرجھا جائیں گی۔ سنجیدگی اور اعتراف اور انصاف پسندی جیسے انسانی اوصاف اس سے چھن جائیں گے۔

فطرت تمام اعلیٰ انسانی اوصاف کی پہلی بنیاد ہے۔ فطرت کی زمین ہی پر ایمان کی اگلی عمارت کھڑی ہوتی ہے۔ فطرت کا زندہ ہونا استعداد کا زندہ ہونا ہے۔ اور جن لوگوں کے اندر استعداد زندہ ہو وہی حقائق ایمانی کا اعتراف کریں گے، وہی اپنے آپ پر عمل کر کے حیاتِ ربانی کی تعمیر کریں گے۔

اس کے برعکس جن لوگوں کا حال یہ ہو کہ مصنوعی خیالات ان کی فطرت پر چھا جائیں، وہ صحت فکر اور اعتراف حق سے محروم ہو جائیں گے۔ اور جو لوگ صحت فکر اور اعتراف حق سے محروم ہو جائیں ان کو امتحان کی اس دنیا میں کبھی سچائی کا راستہ ملنے والا نہیں۔ ایسے لوگوں کے لیے یہی مقدر ہے کہ وہ بھٹکتے رہیں، یہاں تک کہ ابدی بربادی کے گڑھے میں جا گریں۔

# دو قسم کے انسان

ایک ہے دلیل سے چپ ہونا، دوسرا ہے طاقت سے چپ ہونا۔ موجودہ دنیا دلیل سے چپ ہونے کا امتحان ہے۔ آخرت وہ دنیا ہے جہاں طاقت کا ظہور آدمی کو چپ کر دے گا۔ مگر دونوں یکساں نہیں۔ دلیل سے چپ ہونے والے آدمی کا نام حق کا اعتراف کرنے والوں کی فہرست میں لکھا جائے گا۔ اور جو لوگ طاقت کے ذریعہ چپ ہوں، ان کا چپ ہونا صرف یہ ثابت کرے گا کہ وہ مجرم تھے۔ وہ دلیل کے آگے نہیں جھکے۔ وہ صرف اس وقت جھکے جب کہ وہ جھکنے پر مجبور کر دیے گئے تھے۔

وہب بن منبہ تقدیر کے قائل تھے۔ کسی مخالف نے جھوٹا قصہ بنا کر ان کے بارہ میں مشہور کر دیا کہ وہ تو کہتے ہیں کہ قوم لوط اپنے اعمال بد کی جواب دہ نہیں، کیوں کہ یہ تو خود خدا تھا جس نے قوم لوط کے افراد کو ایک دوسرے کے اوپر سوار کیا۔ طاؤس کو یہ خبر پہنچی تو وہ وہب بن منبہ سے ملے اور کہا کہ میں نے سنا ہے کہ آپ ایسا اور ایسا کہتے ہیں۔ وہب بن منبہ نے اس کو سن کر کہا : اعوذ باللہ۔ اس کے بعد دونوں چپ ہو گئے اور بات ختم ہو گئی (اسلامی زندگی ۸۰)

راقم الحروف کی ملاقات ۱۹۶۶ میں ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ شخص سے ہوئی۔ ان کا نام ڈاکٹر سمیع اللہ خاں تھا۔ وہ ملحد تھے مگر نہایت سنجیدہ مزاج آدمی تھے۔ مذہب پر گفتگو کے دوران انھوں نے مجھ سے پوچھا کہ خدا کو ثابت کرنے کے لیے آپ کے پاس کرائٹیرین (criterion) کیا ہے۔ میں نے جواب میں کہا : وہی کرائٹیرین جو آپ کے پاس کوئی چیز ثابت کرنے کے لیے ہو۔ اس کے بعد نہ انھوں نے کچھ کہا اور نہ میں نے۔ بس انھیں دو جملوں پر بات ختم ہو گئی۔

مذکورہ واقعات میں طاؤس دلیل نقلی کے زور پر چپ ہوئے تھے اور ڈاکٹر سمیع اللہ خاں دلیل عقلی کے زور پر چپ ہو گئے۔ اسی کا نام اعتراف ہے، اور اعتراف بلاشبہ موجودہ امتحان کی دنیا کا سب سے بڑا عمل ہے۔

جو لوگ نہ نقلی دلیل پر چپ ہوں اور نہ عقلی دلیل پر، وہ حیوان کی مانند ہیں۔ وہ اس نعمت سے ہمیشہ محروم رہیں گے جس کو اعتراف کہا جاتا ہے۔

# بمبئی کا سفر

۱۲ جنوری ۱۹۹۳ کو میں ایک پروگرام کے تحت ودیشا (مدھیہ پردیش) میں تھا۔ یہاں اتفاقی طور پر مسٹر مدھو مہتا سے ملاقات ہوئی۔ موصوف مشہور ہندستانی اندولن کے چیرمین ہیں جس کا ہیڈ کوارٹر بمبئی (Tel. 3624471) میں ہے۔ موصوف سے یہ میری پہلی ملاقات تھی۔ ان سے موجودہ ملکی حالات پر گفت گو ہوئی تو وہ میرے خیالات سے بہت متاثر ہوئے۔ دہلی واپس جانے کے بعد ان کے کئی ٹیلیفون آئے۔ وہ بمبئی میں میرا کچھ پروگرام رکھنا چاہتے تھے۔ ان کے اصرار پر بمبئی کا سفر ہوا۔ ۳۱ جنوری ۱۹۹۳ کی صبح کو بمبئی کے لئے روانگی ہوئی، اور ۵ فروری کی شام کو دہلی واپس آگیا۔

دہلی ایر پورٹ پہنچا تو وہ بھیانک ہوائی حادثہ یاد آیا جو تین ہفتہ پہلے ۹ جنوری کو یہاں پیش آیا تھا۔ روسی ساخت کا ایک جہاز (Tu-154) جو کہ انڈین ایرلائنز کے استعمال میں تھا، حیدرآباد سے اڑکر دہلی پہنچا۔ اس وقت ہوائی اڈہ پر کچھ کہر تھی۔ جہاز نیچے اترا تو پائلٹ جہاز کو رن وے کی سنٹر لائن پر نہ اتار سکا۔ جہاز کا دائیں طرف کا پہیہ پختہ رن وے سے اتر کر کچی زمین پر چلا گیا۔ اس کے نتیجے میں جہاز ٹوٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا۔ تاہم اس کے ۱۶۳ مسافر معجزاتی طور پر بچ گئے۔

زندگی کی بھی ایک پختہ سڑک ہے۔ اور اس کے دائیں اور بائیں کچے راستے ہیں۔ سڑک کے سفر کا اصول ہے کہ احتیاط کے ساتھ چلو (drive cautiously) یہی اصول زندگی کے عام سفر کا بھی ہے۔ حقائق کی رعایت کر کے زندگی کا سفر طے کرنا گویا پختہ سڑک پر چلنا ہے۔ اور جذباتی ابال یا خوش گمانی کے تحت بلا احتیاط اپنی گاڑی چلانا گویا کچی زمین پر اپنی گاڑی کو دوڑانا ہے۔ ایک صورت میں زندگی کی گاڑی محفوظ سفر کر کے اپنی منزل تک پہنچے گی اور دوسری صورت میں صرف یہ ہوگا کہ وہ بربادی کے گڑھے میں گر کر تباہ ہو جائے۔

دہلی سے بمبئی کے لئے انڈین ایرلائنز کے جہاز کے ذریعہ روانگی ہوئی۔ آج کے اخبارات دیکھے۔ مگر کوئی بات ایسی نہیں ملی جس کو میں یہاں درج کر سکوں۔ آجکل کے اخباروں

کا یہ حال ہے کہ ان میں زیادہ تر ایسی خبریں اور ایسے مضامین ہوتے ہیں جن میں کوئی سبق نہ ہو۔ یہ گویا کہ نمک کے پہاڑ ہیں جن میں شکر کے کچھ ذرات مل جاتے ہیں جن کو ڈھونڈ کر نکالنا پڑتا ہے۔ انگریزی شاعر کے الفاظ ہیں " پانی پانی ہر طرف، مگر پینے کے لئے ایک قطرہ نہیں :

Water, water everywhere. Nor a drop to drink.

جہاز میں ایک ہندو سائنٹسٹ سے ملاقات ہوئی۔ امریکہ میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد وہ وہیں ایک یونیورسٹی میں پروفیسر ہو گئے تھے۔ پھر انھیں خیال آیا کہ اپنے دیش جائیں اور وہاں سائنسی علوم کو ترقی دیں۔ مگر یہاں آنے کے بعد انھیں بہت تلخ تجربہ ہوا۔ انھوں نے پایا کہ یہاں کے تمام سائنس داں کیریسٹ سائنس داں (careerist scientists) ہیں۔ وہ اپنے سوا کسی کو آگے بڑھنے نہیں دیتے۔ اس سلسلہ میں انھوں نے اپنے حوصلہ شکن تجربات بتاتے ہوئے کہا کہ اب میں دوبارہ امریکہ چلا جاؤں گا۔ کیوں کہ انڈیا میں میرا کوئی مستقبل نہیں :

I will go back to the States, as there would hardly be any future for me in India.

جس ملک میں خود اس ملک کے اپنے دماغ مایوس ہو جائیں، وہ ملک گویا کہ خود اپنے معماروں سے محروم ہو گیا۔ ڈیڑھ گھنٹہ کی پرواز کے بعد ہمارا جہاز بمبئی کے ہوائی اڈہ پر اتر گیا۔

ایک وکیل صاحب سے ملاقات ہوئی۔ گفتگو کے دوران انھوں نے بتایا کہ عدالت میں جب جج کے سامنے مقدمہ پیش ہوتا ہے تو ایک طرف ہم ہوتے ہیں اور دوسری طرف ہمارا مخالف وکیل۔ اس وقت ہماری کوشش یہ ہوتی ہے کہ ہم ایسی بات کہیں جس سے ہمارا مخالف مشتعل ہو جائے۔ اگر کسی طرح ہم نے اس کو مشتعل کر دیا تو اس کے بعد ہماری کامیابی یقینی ہو جاتی ہے۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ مشتعل آدمی کا ذہن ڈسٹرب ہو جاتا ہے۔ وہ اس قابل نہیں رہتا کہ غیر متاثر ذہن کے تحت معاملہ کے تمام پہلوؤں پر دھیان دے سکے۔ اس کا ذہن اصل معاملہ سے ہٹ کر حریف کی شخصیت کی طرف چلا جاتا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ غیر متعلق باتیں کرنے لگتا ہے۔ متعلق باتیں اس کی پکڑ سے باہر ہو جاتی ہیں۔ اور جس آدمی کا یہ حال ہو جائے

وہ کبھی مقابلہ کے میدان میں کامیاب نہیں ہو سکتا۔

میں نے کہا کہ اسی کا نام صبر ہے۔ ایک ہے عاجلانہ فکر، دوسری ہے صابرانہ فکر۔ عاجلانہ فکر وہ ہے جب کہ آدمی ردعمل میں مبتلا ہو کر سوچے۔ صابرانہ فکر یہ ہے کہ آدمی فریق ثانی کی اشتعال انگیزی سے غیر متاثر رہے۔ وہ آزادانہ سوچ کر اپنے عمل کا رخ متعین کرے۔

آج ۳۱ جنوری کو بمبئی ایرپورٹ پر ایک حادثہ پیش آیا۔ برٹش ایرویز کا ایک جہاز (Boeing 747) بمبئی سے لندن کے لئے روانہ ہوا۔ مگر ایک گھنٹہ کے اندر دوبارہ وہ بمبئی واپس آگیا۔ اس کے اوپر عملہ کے ۱۸ لوگوں کو ملا کر کل ۳۲۷ عورت اور مرد سوار تھے۔ واپسی کی وجہ یہ ہوئی کہ فضا میں بلند ہونے کے بعد جہاز کے پائلٹ نے پایا کہ اس کا ایک انجن جنریٹر (engine generator) فیل ہو گیا ہے۔ اب جہاز کو آگے لے جانا اس کو منزل کی طرف لے جانا نہیں تھا بلکہ اس کو تباہی کی طرف لے جانا تھا، اس لئے پائلٹ نے پیچھے کی طرف واپسی کا فیصلہ کیا۔

آگے بڑھنا بہت اچھی بات ہے۔ مگر اس دنیا میں کبھی پیش قدمی کو روک کر پیچھے کی طرف واپس جانا آدمی کو موقع دیتا ہے کہ وہ اپنی کمیوں کو درست کر کے دوبارہ پیش قدمی کے قابل ہو سکے۔ جب کہ اس وقت آگے بڑھنے کا مطلب عملی طور پر یہ بن جاتا ہے کہ اپنے وجود ہی کا خاتمہ کر لیا جائے۔

بمبئی ایرپورٹ پر یہاں کے کئی احباب موجود تھے۔ ان کے ساتھ شہر کے لئے روانگی ہوئی۔ ۳۱ جنوری ۱۹۹۳ کو فجر کی نماز میں نے نظام الدین کی کالی مسجد میں پڑھی تھی۔ اور اسی دن ظہر کی نماز کے وقت میں بمبئی پہنچ چکا تھا۔ جب کہ دہلی اور بمبئی کے درمیان تقریباً ۱۵۵۰ کیلو میٹر کا فاصلہ ہے۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک واقعہ وہ گزرا جس کا ذکر قرآن میں اس طرح آیا ہے ——— پاک ہے وہ اللہ جو ایک رات اپنے بندے کو مکہ کی مسجد حرام سے دور کی مسجد (فلسطین) تک لے گیا جس کے ماحول کو ہم نے بابرکت بنایا ہے تاکہ اس کو اپنی کچھ نشانیاں دکھائے۔ (الاسراء)

"اسراء" کے اس معاملہ پر سوچتے ہوئے خیال آیا کہ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پیش آنے والے اس واقعہ کا شاید ایک پہلو یہ بھی ہو کہ تاریخ میں آپ ایک ایسے

انقلاب کا آغاز کرنے والے ہیں جب کہ انسان کے لئے یہ ممکن ہو جائے گا کہ وہ "ایک رات" میں دور کی کسی منزل کا سفر کرے اور پھر اسی رات کو دوبارہ اپنے مقام پر واپس آجائے۔

بمبئی میں میرا قیام ریجنسی ہوٹل کے کمرہ نمبر ۳۰۵ میں تھا۔ یہ بمبئی کے ایک پرسکون علاقہ (نیپین سی روڈ) پر واقع ہے۔ اس لحاظ سے وہ میری پسند کے مطابق تھا۔

بمبئی ہندستان کا سب سے بڑا شہر ہے، بمبئی کے ساتھ بے شمار یادیں اور تاریخیں وابستہ ہیں۔ جون ۱۸۸۸ میں موہن داس کرم چند گاندھی یہیں کے ساحل سے مزید تعلیم کے لئے انگلینڈ روانہ ہوئے تھے۔ اس وقت ان کی عمر ۱۸ سال تھی۔ انھوں نے اپنی بیوی کا زیور بیچ کر پانی کے جہاز کا ٹکٹ حاصل کیا تھا۔ بنیا کمیونٹی کو معلوم ہوا تو اس نے موہن داس کو ذات باہر (outcaste) قرار دیا۔ لوئی فشر کے الفاظ میں، ان کا مذہب سمندری سفر طے کر کے باہر جانے کی اجازت نہیں دیتا تھا۔ کیوں کہ وہاں ہندو دھرم پر عمل نہیں کیا جا سکتا تھا:

Their religion forbade voyages abroad because Hinduism could not be practiced there. (p.23)

اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اب سے سو سال پہلے تک انڈیا کا سماج کتنا بند سماج تھا۔ اس بند سماج کو ۵۰ فیصد مسلم تہذیب نے کھولا، اور بقیہ ۵۰ فیصد مغربی تہذیب نے۔

بمبئی فساد کے زمانہ میں پاکستانی اخبارات میں صفحہ اول پر نہایت اشتعال انگیز خبریں چھپ رہی تھیں۔ روزنامہ وفاق جو پاکستان کا اسلامی اخبار سمجھا جاتا ہے، اس کے شمارہ ۱۳ جنوری ۱۹۹۳ کے صفحہ اول کی ایک خبر کا عنوان یہ تھا:

بمبئی فسادات کا جہنم بن گیا۔ شہر پر جنونی ہندوؤں اور غنڈوں کا راج

موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کی سب سے بڑی مصیبت اس قسم کے اخبارات ہیں۔ یہ حقیقت ہے کہ مسلمانوں کے اخبارات زرد صحافت کی بدترین مثال ہیں۔ ان اخبارات نے کوئی بھی تعمیری کردار ادا نہیں کیا۔ انھوں نے پچھلے سو سال میں صرف ایک کام کیا ہے۔ مسلمانوں کے مزاج کو بگاڑنا۔ انھیں آخری حد تک دوسری قوموں سے متنفر کر دینا۔ اسی منفی مزاج کا یہ نتیجہ ہے کہ موجودہ زمانہ کے مسلمان چھوٹی چھوٹی باتوں پر مشتعل ہو جاتے ہیں۔ جب کہ اس دنیا

میں ترقی کا راز برداشت ہے نہ کہ اشتعال۔

۳۱ جنوری کی شام کو مسٹر مدھو مہتا کے مکان پر ان کے ساتھ کھانا کھا رہا تھا۔ اس دوران انھوں نے کئی دلچسپ باتیں سنائیں۔ سردار پٹیل کے سکریٹری نے ایک بار انھیں بتایا کہ ۱۹۴۷ میں جب پاکستان سے ریفیوجی بڑی تعداد میں دہلی آئے تو وہ چاندنی چوک کے علاقہ میں فٹ پاتھ پر بیٹھ گئے اور وہاں سامان رکھ کر بیچنے لگے۔ اس کے بعد چاندنی چوک کے دکانداروں کا ایک وفد سردار پٹیل سے ملا جو اس وقت ہوم منسٹر تھے۔ انھوں نے شکایت کی کہ ان شرنارتھیوں نے جب سے آکر فٹ پاتھ پر کاروبار شروع کیا ہے، ہمارا بزنس ختم ہوگیا ہے۔ اس لئے ان شرنارتھیوں کو یہاں سے ہٹائیے۔

سردار پٹیل ان تاجروں کی بات چپ چاپ سنتے رہے۔ جب انھوں نے اپنی بات ختم کی تو سردار پٹیل نے پرسکون لہجہ میں کہا: اس کا حل بہت آسان ہے۔ آپ لوگ دکان چھوڑ کر فٹ پاتھ پر آجائیے اور فٹ پاتھ والوں کو دکان میں بٹھا دیجئے۔ اس کے بعد تمام دکاندار خاموشی کے ساتھ واپس چلے گئے ——— سردار پٹیل کا یہ جواب بتاتا ہے کہ ایڈمنسٹریشن چلانے کے لئے کس قسم کی صلاحیتوں کی ضرورت ہوتی ہے۔

مسٹر مدھو مہتا نے بتایا کہ ۱۹۴۶ میں جب پنجاب اور بنگال میں فرقہ وارانہ فساد ہو رہا تھا۔ پولیس اور فوج اس کو کنٹرول کرنے سے عاجز ہو گئی تھی۔ اس وقت گورنر جنرل لارڈ ماؤنٹ بیٹن برلا ہاؤس، دہلی گئے اور مہاتما گاندھی سے ملے۔ انھوں نے گاندھی جی سے کہا کہ ملک میں آگ لگی ہوئی ہے، اور میری فورس اس کو روکنے میں ناکام ہو چکی ہے۔ میرا خیال ہے کہ آپ ہی اس کو روک سکتے ہیں۔ آپ میری واحد نفری فوج ہیں:

You are my one-man army.

بمبئی میں ایک انگریزی جرنلسٹ مسٹر الوین فرنینڈیز (Allwyn Fernandes) سے ملاقات ہوئی۔ انھوں نے کہا کہ بمبئی کے لوگ مسٹر مدھو مہتا کے بارہ میں کہتے ہیں کہ وہ غیر مقبول کاموں کے چیمپئن ہیں:

Madhu Mehta is the champion of unpopular causes.

مسٹر مدھو ہتا کی خاص صفت یہ ہے کہ وہ ایک با اصول آدمی ہیں۔ وہ جو کچھ کرتے ہیں اصول کی خاطر کرتے ہیں نہ کہ مفاد کی خاطر۔ لوگ عام طور پر ان اشوز کو لے کر اٹھتے ہیں جو عوام پسند ہوں، جن کے ذریعہ فوراً مقبولیت حاصل ہوتی ہو۔ مگر مدھو ہتا صرف یہ دیکھتے ہیں کہ کیا صحیح ہے۔ اس دنیا میں مفاد کو نظر انداز کرنے والا آدمی مقبولیت حاصل کرنے میں ناکام رہتا ہے۔ مدھو ہتا ایسے ہی ایک نادر آدمی ہیں، اسی لئے ان کے بارہ میں کہنے والے کہتے ہیں کہ وہ غیر مقبول مقاصد کے چیمپئن ہیں۔

اخباروں میں یہ بات آچکی ہے کہ عین اس زمانہ میں جب کہ بمبئی میں فرقہ وارانہ فساد ہو رہا تھا، اس کے پڑوسی علاقہ بھیونڈی میں فساد نہیں ہوا۔ اس موضوع پر گفتگو کرتے ہوئے میں نے کہا کہ علمی مطالعہ حقیقۃً تقابلی مطالعہ کا دوسرا نام ہے۔ اس معاملہ میں علمی مطالعہ کا طریقہ یہ ہے کہ ہم یہ سوچیں کہ بمبئی میں فساد ہوا تو بھیونڈی میں فساد کیوں نہیں ہوا۔ نارتھ انڈیا میں فساد ہوتا ہے تو ساؤتھ انڈیا میں فساد کیوں نہیں ہوتا۔ مسلمانوں کا کہنا ہے کہ امریکہ اسلام کا دشمن نمبر ایک ہے۔ دنیا بھر کے لاکھوں مسلمان اس دشمن ملک میں امن وسکون کے ساتھ کس طرح رہتے ہیں۔

اگر اس طرح تقابلی مطالعہ کیا جائے تو اس سے ہم کو یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ جہاں فساد ہوتا ہے اس کا سبب کیا ہے، اور جہاں مسلمانوں کو امن وسکون کے ساتھ رہنے کا موقع مل رہا ہے وہاں ایسا کس طرح ہوتا ہے۔

میں نے اس پہلو سے بہت غور کیا ہے۔ میں جس نتیجہ پر پہنچا ہوں وہ یہ ہے کہ جہاں مسلمان حقیقت پسندانہ انداز میں رہتے ہیں وہاں فساد نہیں ہوتا ہے اور جہاں جذباتی انداز میں رہتے ہیں وہاں فساد ہو جاتا ہے۔ فسادی عناصر تو ہر جگہ موجود ہیں۔ مگر مسلمانوں کا مثبت ردعمل ایک جگہ بم کو ڈیفیوز کر دیتا ہے۔ اور مسلمانوں کا منفی ردعمل دوسری جگہ بم کو انفجار تک پہنچا دیتا ہے۔

بہار کے ایک صاحب سے ملاقات ہوئی۔ انھوں نے موجودہ انتظامی حالت پر تبصرہ کرتے ہوئے ایک دلچسپ قصہ بتایا۔ بہار کی ایک سڑک پر کچھ ڈاکوؤں نے ایک مسافر بس کو روکا۔ وہ گن لئے ہوئے بس میں داخل ہوئے اور تمام مسافروں کو حکم دیا کہ جس کے پاس جتنی رقم ہو وہ سب ہمارے حوالے کر دے۔ مسافروں کے لئے کوئی دوسرا راستہ نہ تھا۔ ہر ایک نے اپنی اپنی رقم

ڈاکوؤں کے حوالے کردی۔

آخر میں ڈاکوؤں کے سردار نے حاصل شدہ رقم کو گنا تو وہ کل سات ہزار تھی۔ اس نے کہا کہ اس میں تو ہم کو گھاٹا ہو جائے گا۔ کیوں کہ ہمیں دس ہزار روپیہ تو پولیس کو دینا ہے۔ چنانچہ اس نے تمام کی تمام رقم مسافروں کو دوبارہ واپس کردی۔

۳۱ جنوری ۱۹۹۳ کی شام کو ۵ بجے گورنر ہاؤس میں مہاراشٹر کے گورنر پی سی الکزینڈر (P.C. Alexander) سے ملاقات ہوئی۔ اس میں میرے علاوہ اچاریہ منی سوشیل کمار، سوامی چیدانند، مدھو مہتا، جسٹس دھرم ادھیکاری، انا ہزارے اور دوسرے کئی لوگ شریک تھے۔ گورنر صاحب نے کہا کہ انھوں نے میرے کچھ انگریزی مضامین پڑھے ہیں اور شانتی یاترا کا ٹیپ دیکھا ہے۔ اس سے وہ کافی متاثر ہیں۔ انھوں نے کہا کہ اس وقت ملک میں جو سنگین مسئلہ ہے اس کو پولیٹکل لوگ حل نہیں کر سکتے۔ اس کو صرف مذہبی اور روحانی شخصیتیں ہی حل کر سکتی ہیں۔

اس ملاقات کی رپورٹ راج بھون پریس ریلیز کے تحت بمبئی کے اخبار ٹائمس آف انڈیا (یکم فروری ۱۹۹۳) میں چھپی۔ اس میں یہ صراحت بھی تھی کہ یہ ملاقات خود گورنر کی درخواست پر ہوئی:

Various religious leaders and prominent citizens met the governor at Raj Bhavan at his request. (p.3)

یکم فروری کی شام کو مسٹر مدھو مہتا کی قیام گاہ پر ایک اجتماع ہوا۔ بمبئی کے اعلیٰ تعلیم یافتہ افراد بڑی تعداد میں شریک ہوئے۔ اس موقع پر میں نے خطاب کیا۔ خطاب کے دوران میں نے کہا کہ لوگ اجودھیا کو پرابلم بنائے ہوئے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اجودھیا کو سبق اور نصیحت کا واقعہ بنا دیا جائے۔

یہاں سوال و جواب بھی ہوئے۔ ایک نوجوان راہل شرما (Rahul Sharma) نے کہا کہ مسلمان اپنے آپ کو پاکستان کے ساتھ آئیڈنٹیفائی کرتے ہیں۔ اس کے بارہ میں آپ کا خیال کیا ہے۔ میں نے کہا کہ میری معلومات کے مطابق یہ بات صحیح نہیں ہے۔ یہاں شاید کوئی بھی مسلمان ایسا نہیں جو اپنے آپ کو پاکستان کے ساتھ آئیڈنٹیفائی کرتا ہو۔ دونوں ملکوں کے درمیان کرکٹ میچ میں کچھ مسلمان لڑکے بعض طفلانہ حرکتیں کرتے ہیں۔ میں اس قسم کی حرکتوں کو لغو سمجھتا ہوں۔ مگر وہ صرف

اس قابل ہیں کہ ان کو نظر انداز کر دیا جائے۔ ان کی بنیاد پر ہندستانی مسلمانوں کے بارہ میں رائے بنانا صحیح نہیں۔

ٹائمس آف انڈیا کے اسپیشل کرسپانڈنٹ مسٹر ایلون فرنانڈیز (Allwyn Fernandes) نے مفصل انٹرویو لیا۔ یہ انٹرویو ریجنسی ہوٹل کے کمرہ ۳۰۵ میں ریکارڈ کیا گیا۔ ٹائمس آف انڈیا کے شمارہ ۲ فروری ۱۹۹۳ میں یہ انٹرویو شائع ہو چکا ہے۔

سوالات زیادہ تر مسلمانوں کے مسائل کے بارہ میں تھے۔ میں نے ایک بات یہ کہی کہ ہندو اور مسلمان دونوں کو ایک بات واضح طور پر جان لینا چاہئے کہ جب مختلف لوگ مل کر ایک سماج میں رہتے ہیں تو لازماً ایسا ہوتا ہے کہ کبھی ایک کو دوسرے سے کوئی تکلیف پہنچ جاتی ہے۔ ایسا ہمیشہ ہوتا ہے۔ اور وہ ہر سماج میں ہوتا ہے خواہ وہ انڈیا کا معاملہ ہو یا اور کسی ملک کا معاملہ۔

ایسی حالت میں کیا کرنا ہے۔ ایسی حالت میں کرنے کا کام صرف یہ ہے کہ لوگ ایک دوسرے کو اوانڈ کریں۔

جنرل ایس کے سنہا (۶۶ سال) پٹنہ کے رہنے والے ہیں۔ ان سے یہاں ملاقات ہوئی۔ ۲ فروری کی ملاقات میں میں نے کہا کہ آپ لمبی مدت تک فوج میں رہے ہیں۔ اپنی فوجی زندگی کا کوئی واقعہ بتائیے۔

انھوں نے کہا کہ ۱۹۴۷ سے پہلے انگریزوں کے زمانہ میں جو فوج تھی وہ آج سے بہت مختلف تھی۔ اس میں زبردست کیرکٹر پایا جاتا تھا۔ ۱۹۰۴ میں لارڈ کرزن وائسرائے تھے۔ کلکتہ میں انگریزوں کی ایک بٹالین تھی۔ اس میں ایک ہزار انگریز سپاہی تھے۔ ان میں سے کچھ انگریز کلکتہ کی ایک کینٹین میں کھانا کھانے کے لئے گئے۔ ہندستانی ملازم نے کھانا لانے میں کچھ دیر کی۔ ایک انگریز سپاہی جو شراب پئے ہوئے تھا غصہ میں آگیا۔ اس نے ہندستانی ملازم کو گھونسا مار دیا۔ اتفاق سے وہ مر گیا۔ یہ واقعہ اخبار میں چھپ کر کافی مشہور ہوا۔

اس کے بعد یہ کیس فوج کی کورٹ آف انکوائری میں آیا۔ انگریز فوجیوں نے طے کیا کہ وہ گواہی نہیں دیں گے اور یہ کہہ دیں گے کہ ہم کو نہیں معلوم کہ کس نے گھونسا مارا۔ آخر کار قاتل کا ثبوت نہ مل سکا۔ فوجی ذمہ داروں نے وائسرائے کو لکھ کر بھیج دیا کہ قاتل کا پتہ نہیں چل رہا ہے۔

اس لئے اس کیس کو کلوز کر دیا جائے اور مقتول کے وارثوں کو پانچ ہزار روپیہ بطور تلافی دے دیا جائے'۔

لارڈ کرزن نے کہا کہ ٹھیک ہے۔ مقتول کو پانچ ہزار روپیہ ہم دے دیتے ہیں۔ مگر کیس کو ہم کلوز نہیں کریں گے۔ بلکہ پوری انگریز بٹالین کو اس کی سزا دیں گے۔ چنانچہ وائسرائے نے ایک ہزار فوجیوں کی اس انگریز بٹالین کو برما کے ایک غیر ترقی یافتہ علاقہ میں بھیج دیا جو کہ ملیریا کا علاقہ تھا۔ وہاں پوری بٹالین دو سال تک بطور سزا رہی۔ بہت سے لوگ ملیریا کی وجہ سے بیمار ہو گئے اور ستر انگریز فوجی وہیں مر گئے۔

ڈاکٹر عبد الکریم نائک بہت باشعور اور دردمند آدمی ہیں۔ وہ اپنے دو صاحبزادوں، ڈاکٹر محمد نائک اور ڈاکٹر ذاکر نائک کے ساتھ نہایت مفید انداز میں "دعوہ ورک" کر رہے ہیں۔

یکم فروری کی شام کو مدھو مہتا صاحب کی رہائش گاہ پر جو میٹنگ ہوئی، اس میں اعلیٰ تعلیم یافتہ ہندو بڑی تعداد میں شریک ہوئے۔ یہاں اجتماع کے بعد ان لوگوں نے قرآن کا انگریزی ترجمہ اور دوسری انگریزی کتابیں لوگوں کے درمیان تقسیم کیں۔ لوگوں نے بہت شکریہ کے ساتھ قبول کیا۔

ڈاکٹر نائک صاحب نے کہا کہ مسلم نوجوان اکثر شکایت کرتے ہیں کہ ان کے لئے مواقع نہیں۔ جو مواقع بظاہر مہیا نہیں ہیں ان کی تو وہ شکایت کرتے ہیں۔ مگر جو مواقع مہیا ہیں ان کو وہ استعمال نہیں کرتے۔

انھوں نے کہا کہ ایک چیز یہ ہے کہ آدمی ڈسپلن والی زندگی اختیار کرے۔ اس سلسلہ میں ایک ضروری کام یہ ہے کہ ہر آدمی ڈائری رکھے اور روزانہ اپنی سرگرمیوں کا اس میں اندراج کرے۔ اسی طرح ملک میں بہت سے رضاکارانہ ادارے (volunteers bodies) ہیں جو مفت میں مختلف قسم کی چیزیں سکھاتے ہیں۔ مثلاً جرنلزم، اسمال اسکیل انڈسٹری، جمنازیم اسکاوٹنگ۔ وغیرہ وغیرہ۔ اس قسم کی رضاکار تنظیموں سے وابستہ ہو کر مسلم نوجوانوں کو ان سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔

۲ فروری کی دوپہر کو مہاراشٹر اسٹیٹ پولیس کے ہیڈ کوارٹر میں جانے کا اتفاق ہوا۔ یہ ایک تاریخی بلڈنگ میں قائم ہے۔ یہاں انسپکٹر جنرل آف پولیس مسٹر جی این اوبالے (G.N. Ubale)

اور ڈپٹی کمشنر آر ایس راٹھور (R.S. Rathod) اور دوسرے لوگوں سے ملاقات ہوئی۔

عام طور پر لوگ پولیس کی شکایت کرتے ہیں۔ مگر مجھے اس سے اتفاق نہیں۔ پولیس کے لوگ بھی دوسرے انسانوں کی طرح انسان ہی ہوتے ہیں۔ ہر آدمی کا یہ حال ہے کہ اس کو چھیڑیں تو وہ غصہ میں آجاتا ہے۔ حتی کہ مقدس بزرگ بھی۔ جب آدمی کسی کے اوپر غصہ ہوتا ہے تو وہ اس کے خلاف ہر کارروائی کر گزرتا ہے جو اس کے بس میں ہے۔ جس آدمی کے پاس کنکر ہے وہ کنکر پھینک کر مارے گا۔ اور اگر بندوق ہے تو وہ بندوق چلائے گا۔ گویا کہ یہ معاملہ وہ ہے جس کی بابت فارسی شاعر نے کہا کہ:

ایں گناہے است کہ در شہر شما نیز کنند۔

مسٹر آر ایس راٹھور بمبئی پولیس میں ڈپٹی کمشنر ہیں۔ ان کی فرمائش پر ۲ فروری کی شام کو ان کے یہاں کھانا کھایا۔ کھانا، فرنیچر، مکان، ہر چیز میں سادگی تھی۔ اس سے اندازہ ہوا کہ وہ صرف تنخواہ پر گزارہ کرتے ہیں۔ واقعہ بھی یہی ہے کہ وہ عام پولیس افسروں سے بہت مختلف ہیں۔

کھانے کے دوران انھوں نے کئی قصے بتائے۔ ایک یہ تھا کہ ۱۹۷۷ میں جب جنتا گورنمنٹ نے اندرا گاندھی کو گرفتار کیا، اس وقت وہ پربھنی میں پولیس افسر تھے۔ اس وقت شہر میں دو جلوس نکلے۔ ایک کانگرس پارٹی کا جو حکومت کے خلاف بطور احتجاج تھا۔ دوسرا جنتا پارٹی کا جو حکومت کی حمایت میں تھا۔ دونوں ایک ہی سڑک پر مخالف سمتوں سے آرہے تھے۔ اس سے ظاہر تھا کہ ایک پوائنٹ پر پہنچ کر دونوں میں ٹکراؤ ضروری ہے۔

دونوں طرف ہزاروں آدمی تھے اور دونوں ہی جوش سے بھرے ہوئے تھے۔ مسٹر راٹھور وردی میں ملبوس ہو کر موقع پر پہنچے۔ انھوں نے جلوس کا مائک اپنے ہاتھ میں لے لیا اور تقریر شروع کی۔ انھوں نے کہا کہ میرے پاس یہاں کافی فورس موجود ہے۔ اگر آپ لوگ تشدد کرتے ہیں تو میں بھی تشدد کروں گا اور فوراً فائرنگ کا آرڈر دے دوں گا۔ میں جانتا ہوں کہ جلوس میں بہت سے معصوم (innocent) لوگ ہیں۔ اگر فائرنگ ہوئی تو سب سے پہلے ہی معصوم لوگ مریں گے۔ اس لئے میں ایسے لوگوں سے کہتا ہوں کہ اگر وہ اپنی جان بچانا چاہتے ہیں تو فوراً یہاں سے چلے جائیں۔

اس اعلان کے بعد آدھے سے زیادہ لوگ جلوس سے نکل کر چلے گئے۔ اس کے بعد جلوس

والے اتنا پریشان ہوئے کہ انھوں نے راستہ بدل دیا اور کسی ٹکراؤ یا ایکشن کی نوبت نہیں آئی۔

۲ فروری کو مسٹر مدھو مہتا کی رہائش گاہ پر جنرل سنہا اور راما کرشنن (S. Ramakrishan) سے ملاقات ہوئی۔ مسٹر راما کرشنن نے میری کل کی تقریر کے بارہ میں کہا کہ اس کو سن کر مجھے ایسا لگا جیسے کوئی رشی بول رہا ہے۔ آپ کے شبد ہونٹوں سے نہیں بلکہ دل سے نکل رہے تھے۔

مسٹر راما کرشنن ایک بہت بڑا مشن چلا رہے ہیں۔ اس کا نام ڈی ڈیوائن لائف سوسائٹی ہے۔ انھوں نے اپنی سوسائٹی کی چھپی ہوئی کئی کتابیں دیں جو اخلاق اور روحانیت کی تعلیمات پر مبنی تھیں۔ انھوں نے راج گوپال اچاری کے کئی واقعات بتائے۔

راج گوپال اچاری کے متعلق میرا خیال ہے کہ مہاتما گاندھی کے بعد وہ پورے ملک میں سب سے زیادہ قابل اور لائق آدمی تھے۔ ۱۹۴۷ کے بعد اگر وہ آزاد ہندستان کے پہلے وزیر اعظم ہوتے تو شاید ملک کی تاریخ کچھ اور ہوتی۔

مسٹر پرتاپ بھوگی لال بمبئی کے ایک صنعت کار ہیں (فون نمبر 3623688) ان کی رہائش گاہ پر ۲ فروری کی شام کو مغرب بعد ایک اجتماع ہوا۔ اس میں تقریباً چالیس لوگ شریک ہوئے۔ وہ زیادہ تر ممتاز تجارتی افراد تھے۔ اس موقع پر میں نے سہ نکاتی فارمولے کی وضاحت کی نیز یہ بتایا کہ موجودہ ملکی مسائل کا حل کیا ہے۔ آخر میں سوال وجواب ہوا۔

۲ فروری کو مسٹر اشیش شاہ (Ashish Shah) نے نہایت تفصیلی انٹرویو لیا۔ یہ انٹرویو مڈ ڈے (Mid-day) کے لئے تھا۔ وہ مڈ ڈے کے شمارہ ۳ مئی ۱۹۹۳ میں شائع ہو چکا ہے۔

مسٹر ہرندر دوے ایک گجراتی اخبار جنم بھومی (جاری شدہ ۱۹۳۴) کے اڈیٹر ہیں۔ انھوں نے اپنے اخبار کے لئے تفصیلی انٹرویو لیا۔ وہ اشعار کا بھی ذوق رکھتے ہیں۔ انھوں نے موجودہ ملکی لیڈر شپ پر سلام مچھلی شہری کا ایک شعر سنایا:

سمندر تیز طوفانی ہوا ٹوٹی ہوئی کشتی
یہی اسباب کیا کم تھے کہ اس پر ناخدا تم ہو

مسٹر ہرندر دوے روحانی مزاج کے آدمی ہیں۔ انھوں نے کہا کہ میں پرارتھنا بھی کرتا ہوں تو بھگوان سے یہ کہتا ہوں کہ جو بھی اچھی بات میرے لئے ہو اس کو آپ میرے لئے کر دو۔

ایک صاحب سے ملاقات ہوئی۔ وہ سوامی ویویکانند کے بہت معتقد تھے۔ انھوں نے سوامی ویویکانند کے عالمی مذہب (universal religion) کے نظریہ کی حمایت کی۔ انھوں نے ایک کتاب دکھائی۔ اس میں تھا کہ سوامی ویویکانند نے ۱۸۹۳ میں امریکہ کے ایک لکچر میں کہا تھا کہ نام نہاد ٹالرنس ایک بددینی کی بات ہے۔ میں ٹالریٹ کرنے کے بجائے قبول کرنے میں یقین رکھتا ہوں۔ ٹالرنس کا مطلب یہ ہے کہ میں سمجھتا ہوں کہ تم غلط ہو اور میں تم کو صرف زندہ رہنے کی اجازت دیتا ہوں۔ کیا یہ سوچنا بددینی نہیں ہے کہ میں اور تم دونوں ایک دوسرے کو بس زندہ رہنے کا حق دے رہے ہوں۔ میں سارے ہی مذہبوں کو قبول کرتا ہوں۔

میں نے کہا کہ یہ ایک خوبصورت تخیل تو ہے مگر وہ کوئی خوبصورت نظریہ نہیں۔ نظریہ وہ ہے جو قابل عمل ہو۔ یہ بات موجودہ دنیا میں قابل عمل نہیں۔ یہاں عملی طور پر جو چیز ممکن ہے وہ ٹالرنس ہی ہے۔ اس کے ناقابل عمل ہونے کا ثبوت یہ ہے کہ اس نظریہ کے ماننے والے ایسے مذہب کی تو قدر کرتے ہیں جو انھیں کی طرح یہ کہے کہ تمام مذاہب سچے ہیں۔ مگر جو مذہب یہ کہے کہ سچا مذہب صرف ایک ہی ہو سکتا ہے، اس کی قدر دانی کرنے کے لئے یہ لوگ کبھی تیار نہیں ہوں گے۔ حالانکہ اپنے نظریہ کے مطابق انھیں ایسے مذہب کی بھی پوری قدر کرنا چاہئے۔

تعدد حقیقت کے اس ہندو نظریہ کو مغربی ملکوں میں بہت مقبولیت ملی ہے۔ اس کے مقابلہ میں اسلام کے توحید حقیقت کے نظریہ کو وہاں زیادہ مقبولیت حاصل نہ ہو سکی۔ ایک تعلیم یافتہ مسلمان نے اس کو مغرب کے لوگوں کا تعصب قرار دیا۔ انھوں نے کہا کہ وہ اسلام دشمنی کی بنا پر ایسا کر رہے ہیں۔

میں نے کہا کہ یہ رائے درست نہیں۔ اصل یہ ہے کہ اہل مغرب کے لئے ہندوازم کا نظریہ زیادہ مفید مطلب (convenient) ہے، جب کہ اسلام کا نظریہ انھیں اپنے لئے موافق نظر نہیں آتا۔

اہل مغرب یہ چاہتے ہیں کہ مذہب ان کے سیاسی اور تمدنی معاملات میں داخل نہ ہو۔ اس مقصد کے لئے انھوں نے کہا کہ مذہب ایک پرائیویٹ انسانی معاملہ ہے۔ ہندوازم کے نظریہ میں بھی ان کو یہی فائدہ دکھائی دے رہا ہے۔ جس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے انھوں نے مذہب

